اور جزایر ونڈوارڈ جنوب مین ہین

## آب وہوا و پیداوار

باستثناے اضلاع مرتفع سیے نواح گرم ہین گو بحری روزانہ ہواؤن سے ذرہ خنکی آجاتی ہر

کبھی کبھی طوفان ازبس شدید و مضر وقوع مین آتے ہین اور بھونچال بھی گاہ گاہ آجاتے ہین

نمک اور تمباکو اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی بنائی جاتی ہر اشیاء خوردنی سے خاص ہین

اور شکر تری اور شیرہ اور رم شراب اور تمباکو بھرتی کثیر کے اجناس ہین

## باشندے

باشندون مین سے ششم حصہ کے قریب اہل یوروپ اور کریول یعنی یوروپیون کی اولاد ہین باقی حبشی اور ملاتو ہین

جب اہل اسپین کو سیلے جزایر دریافت ہوئے تھے تو اونمین ہندیاون کی گھنی بستی تھی لیکن کھانوںمین مشقت شدید

کرنے سے یے لوگ جلد آخر ہو گئے اور تب افریقہ سے
حبشی غلام لائے گئے

سب جزایر یوروپی ملکون کے تابع ہین

کیوبا جو جزایر ہند مغربی مین جزیرہ اعظم ہی

اور پورٹو رایکو اور ہیٹی جزایر متعلقہ اسپین ہین

کیوبا کا دار السلطنت ہوانا بڑا تجارتی شہر ہی جہان کی
چورٹ تنباکو ہی مشہور ہین

ہیٹی یا سینٹ ڈومنگو وسعت مین کیوبا سے درجہ دوم
پر ہی

تھوڑا عرصہ ہوا کہ یہ جزیرہ دو خود سر حبشی ریاستون مین تقسیم تھا
حصہ شرقی مین ڈومینیکا کی جمہور تھی اور اوسکا دار الحکومت
شہر سینٹ ڈومنگو تھا جسکو اہل اسپین نے اول اول
دنیای جدید مین آباد کیا تھا

مغربی حصہ مین ایک حبشی حاکم حکمران تھا جو شہنشاہ ہیٹی
کہلاتا تھا دار السلطنت پورٹو و پرنس تھا اب کل جزیرہ اسپین
کے ماتحت ہی

جزایر برطانی پانچ گورنمنٹون سے مرکب ہین یعنی اول

१ क्यूबा
२ पोर्टोरीको
३ हेटी
४ हवाना
५ सेंट डोमिंगो
६ डोमिनिका
७ पोर्टो प्रिंस

جمیکہ دوم جزایر لیوارڈ سوم جزایر ونڈوارڈ - چہارم ترینیڈاڈ اور پنجم بہاماز | २ जमैका ३ लीवार्ड

جمیکہ جو جزایر برٹیشی مین جزیرہ اعظم ہی باعتبار وسعت جزیرہ سیلان کے ایک ربع کے قریب ہی | ३ विण्डवार्ड ४ ट्रिनीडाड

اسپینش ٹون دارالحکومت ہی الا کنگسٹن زیادہ بڑا اور بندر خاص ہی | ५ बिहामाज ६ स्पेनिश टाउन ७ किंगस्टन

اینٹیگوا کہ بہت چھوٹا سا جزیرہ ہی جمع الجزایر لیوارڈ کا دارالحکومت ہی | ८ इंटीगा ९ बारबडोज

باربڈوز کہ جزایر ہند مغربی کے برٹیشی املاک سے نہایت قدیم ہی جمع الجزایر ونڈوارڈ کا حکومتگاہ ہی | १० ट्रिनीडाड

ترینیڈاڈ کہ باعتبار وسعت جمیکہ سے دوم مرتبہ پر ہی دہانہ دریای آورینا کو کے مقابل واقع ہی | ११ ओरीनाको

بہاماز بہت سے چھوٹے جزیرون کا جمع ہی | १२ बिहामास

جزایر ہند مغربی کی آبادی سوا آٹھ لاکھ ۸۲۵۰۰۰ آدمیون کے قریب ہی جب ۱۸۳۴ عیسوی مین صیغہ غلامی موقوف کیا گیا

تب بیس کروڑ [۲۰۰۰۰۰۰۰۰] روپیہ بطور معاوضہ غلامون کے مالکون کو عطا
ہوا

१मारटीनीक
२गाडालूप
३फ्रान्स
४डेन्मार्क
५डच
६स्वीडन
७कारीबियन
८एटलांटिक

مارٹینیک [۱] اور گاڈالوپ [۲] جزایر متعلقہ فرانس [۳] سے
خاص ہین اور چند چھوٹے جزیرے اہل ڈنمارک [۴]
اور ڈچ [۵] اور اہل سویڈن [۶] کے بھی متعلق
ہین ـــ

## ۱۶۶۔ جنوبی امریکہ کا بیان

امریکہ جنوبی بڑا جزیرہ نما ہی جو جانب شمال بحیرہ کاریبین [۷]
اور جانب شرق بحر اطلانٹک [۸] اور جانب غرب بحر الکاہل
سے محدود ہی

اوسکا طول شمالاً جنوباً تقریباً چار ہزار سات سو [۴۷۰۰] میل
اور عرض شرقاً غرباً تین ہزار دو سو [۳۲۰۰] میل کے قریب
ہی

رقبہ تخمیناً ستر لاکھ [۷۰۰۰۰۰۰] میل مربع ہی

کرہ زمین کا یہ قطع اپنے پہاڑون کے ایک طول وطویل سلسلہ
سے اور بڑے بڑے وسیع دریاون سے لائق توصیف

## تقسیمات

شمال مین گیانا[1] وینیزیولا[2] نیوگرینیڈا[3]
ایکویڈار[4]
اور وسط مین برزیل[5] پیرو[6] بولیویا[7]
پیراگوی[8]
اور جنوب مین لاپلاٹا[9] یوراگوی[10] چلی[11]
پیٹیگونیا[12]
یہ خاص خاص حصے ہین (تتمہ نمبر ۳ کو دیکھو)

## سطح

سلسلہ کوہ اینڈیز[13] ساحل مغربی پر راس ہارن[14] سے خاکنای پناما[15] تک طول ہی جسکی چوٹیان کوہ ہمالیہ کے سوای دنیا مین نہایت زیادہ بلند ہین اور اونمین کوہ آتش فشان بہت ہین جنمین سے اکنکاگوا[16] کہ چلی مین واقع ہی اور بلندی مین تقریبًا چوبیس[24] ہزار فیٹ
تمام برّاعظم مین نقطہ بلند ترین ہی جو اب تک دریافت ہوا
شمالی و شرقی ساحلون پر بھی پہاڑون کے سلسلے

१ गियाना
२ वेनीज़्यूला
३ न्यूग्रेनेडा
४ एक्वीडार
५ ब्रेज़ील
६ पीरु
७ बालिविया
८ पैरागोए
९ लाप्लाटा
१० युरागोए
११ चिली
१२ पैटेगोनिया
१३ ऐन्डीज़
१४ हॉर्न
१५ पनामा
१६ अकोन्कागोआ

واقع ہین جنکا ارتفاع بدرجہ اوسط ہی
اس ملک کے وسط کی سطح وسیع ہموار ہی

## دریا

امریکہ جنوبی کے خاص خاص دریا تین ہین یعنی اورینیاکو
امیزان یا میریان
اور لاپلاٹا (یعنی دریای سیمین) یہ دریا سطح وسیع مذکور الصدر کے شمالی اور وسطی اور جنوبی حصون کا پانی نکالتے ہین

امیزان جسکا طول تقریباً چار ہزار میل ہی (۴۰۰۰) معمولاً دنیا مین دریای اعظم تصور کیا جاتا ہی گو اوسکا طول مسوری مسیسپی سے کم ہی

میگڈالینا جانب شمال بحیرہ کاریبین مین گرتا ہی
اور فرانسسکو بسمت شرق بحر اطلانٹک کی راہ لیتا ہی

## جھیلین

کوہ اینڈیز مین ٹٹیکاکا بڑی جھیل ہی جو سمندر کی سطح سے تقریباً تیرہ ہزار فیٹ بلند ہی (۱۳۰۰۰)
شمال مین ماراکیبو جھیل سمندر سی پیوستہ ہی

१ ओरीनाको
२ अमेज़ान
३ मेरेनान
४ लाप्लाटा
५ मिसीसिपी
६ मेग्डालीना
७ फ्रांसिसको
८ टिटीकेका
९ माराकेबो

## جزایر

جزایر فاکلینڈ پیٹیگونیا کے پورب ہین १ फाकलैंड २ पेटेगोनिया

اور ٹیرا ڈیل فیوگو (یعنی ارض النار) جنوب مین ہی اور ३ टेराडेलफ्यूगो

اوسکے اور بڑاعظم کے درمیان آبنای میگیلان حایل ہی ४ मेगीलान

چلونی اور جوآن فرنینڈیز اور گالیپیگاس (یعنی جزایر ५ चिलोई ६ जुआनफरनैन्डीज

سنگ پشت) مغرب مین ہین ७ गालेपगास

## ۱۶۷ آب ہوا وغیرہ کا بیان

شمالی امریکہ کی نسبت جنوبی امریکہ عموماً گرم ہی الا اسقدر گرمی وہان نہین ہی جتنی کہ دنیا عتیق کے منطقہ حارہ کے ملکون مین ہوتی ہی

مغربی ساحل کے اکثر حصون مین بارش شاذ ہوتی ہی اور ८ पीरू

شمالی شرقی ساحل پر نزول باران بکثرت رہتا ہی

## معدنیات

پیرو اور چلی چاندی کی زرخیز کھانون سے مشہور ہین ९ चिली

سونا برزیل سے حاصل ہوتا ہی १० ब्रेजील

پارہ پیرو مین پیدا ہوتا ہی

اور برزیل مین ہیرا بھی ملتا ہی

## نباتات

امریکہ جنوبی کثرت روئیدگی سے ممتاز ہی

سکہ اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی بنائی جاتی ہی اور کیلہ اور شکر تری اور قہوہ اور ناریل اور نیل اور روئی بافراط پیدا ہوتے ہین

آلو اول اول کوہ اینڈیز ہی سے آیا تھا

مہاگنی اور بقم اور بریزیل لکڑی کے درخت بنون اور جنگلون مین ملتے ہین

کھجور کثرت سے ہین

کوتری (یعنی درخت گاؤ) اور ایوری تری (یعنی درخت عاج) کرہ زمین کی اسی قطعہ کے دیسی درخت ہین

## حیوانات

گھوڑے اور مویشی جو یوروپ سے لائے گئے تھے تولید و تناسل سے بدرجہ غایت بڑھ گئے ہین اور اب اکثر حصون مین جنگلی پائے جاتے ہین

لامہ اور الپکہ کہ بطور حیوانات باربرداری کارآمد ہوتے ہین کوہ اینڈیز مین رہتے ہین ٹیپر ۱ لامہ ۲ الپکا ۳ ٹیپر
اسلوتھ اور اینٹ ایٹر اور آرمیڈیلو اسی دیار کے دیگر دیسی جانور ہین ۴ سلوتھ ۵ اینٹ ایٹر ۶ آرمیڈیلو
پیوما اور جاگوآر حیوانات درندے خاص ہین ۷ پیوما ۸ جاگوار
کاندر ایک قسم کا گدھ جو کوہ اینڈیز مین پایا جاتا ہے درندہ پرندون مین نہایت بڑا ہے ۹ کانڈر
پرندزمزمہ ساز جن مین سے بعض شہد کی مکھی سے زیادہ بڑے نہین ہوتے برزیل اور گیانا مین بکثرت ہوتے ہین ۱۰ ٹ ہ ‌‌ ۱۱ برزیل
گھڑیال اور سانپ بافراط ہین اور بعض بڑے قد اور ہوتے ہین ۱۲ گیانا
کیڑے کوڑے اپنی کثرت اور جسامت اور تابداری کی جہت سے قابل بیان ہین

باشندے

آبادی مین سے تقریبًا ایک ثلث یوروپی اولاد سے ہین اور مابقی ہندیون اور حبشیون اور اقوام مخلوط النسل سے مشتمل ہین

تعلیم

تعلیم عموماً کم ہے اور بعض ممالک حالت بدنظمی مین ہین اور باستثنای بعض ہندیون کے جواب تک تبت پرست ہین باشندے اکثر رومن کیتھولک ہین

## ۱۶۸ — گیانا کا بیان

گیانا شمال مین بحر اطلانٹک سے اور جنوب میں برزیل سے اور مغرب مین وینیزولا سے محدود ہے

یہ ملک تین حصون مین منقسم ہے جنمین سے شرقی اہل فرانس سے اور وسطی ڈچ سے اور مغربی اہل برطن سے متعلق ہے

جنوبی امریکہ مین اب صرف گیانا کا ملک ہی اہل یوروپ کے قبضہ مین ہے

ساحل نشیبی اور بہت گرم ہے خاص پیداوار یعنی شکر اور قہوہ اور مرچ سرخ نباتی پیداوار سے خاص ہین سمندر کے کنارے یوروپی اور حبشی لوگ آباد ہین اور وسط مین اقوام ہندی

१ ... २ ... ३ ... ४ ...

## شہرات

دمریرا ندی کے دہانہ پر جارجٹون برطنی گیانا کا دارالحکومت ہے

برطنی گیانا تین اضلاع یعنی ایسیکویبو اور ڈمریرا اور
بربس مین منقسم ہے چنانچہ اضلاع مذکور کے نام اون دریاؤن
سے حاصل ہوئے ہین جنپر وے واقع ہین

پیراماریبو دریای سورینام پر ہالنڈی گیانا کا دارالامارت ہے

کین ایک جزیرہ پر فرانسی گیانا کا حکومتگاہ فلفل دراز یعنی
سرخ کی بھرتی سے مشہور ہے

فرانسی گیانا دلدلی ہے اور اوسکی آب و ہوا ناموافق چنانچہ
اب وہان فرانس کے قیدی آباد کئے جاتے ہین

### وینیزویلا

بریزیل اور بحیرہ کاریبین کے مابین اور گیانا کے
مغرب وینیزویلا واقع ہے

اس ملک مین بڑے بڑے وسیع لیناس یعنی
میدان ہین جنمین مویشیون اور گھوڑون اور خچرون کے بڑے

१डेमेरेरा
२जार्जटौन
३एसीक्विबो
४डेमेरेरा
५बरबिस
६पारामारीबो
७सुरीनाम
८हालंडी गिआना
९केयन
१०वेनीज़ुला
११ओरीनील
१२कारीबियन
१३गियाना
१४लेनास

١ कलंबिया
२ न्यूग्रेनेडा
3 एक्वेडार
४ कारकास
५ कमाना
६ मारकेबो
७ बोलीवार
८ न्यूग्रेनेडा
९ वेनेज़ूला
१० पनामा
११ डरीन

بڑے گلے پرورش پاتے ہین

قہوہ اور ناریل اور تنباکو اور نیل اور چمڑے

اور چربی اشیاء بھرتی سے خاص ہین

سنہ ۱۸۱۹ء مین وینیزیولا اطاعت ہسپانیہ سے سبکدوش

ہوا اور کلمبیا کا جمہور بنانے کے لئے نیوگرینیڈا اور

ایکویڈار کے ساتھہ اتفاق پیدا کیا سنہ ۱۸۳۱ء مین یہ تعہد

شکست ہوگیا اور ہر سہ جمہورات جدی جدی مقرر

ہوگئین

دارالسلطنت کاراکاس ساحل کے نزدیک

واقع ہی اور کمانا اور مارکیبو بندر ہین

کاراکاس بولیوار صاحب کا جو کلمبیا کو ہسپانیہ

کی حکومت سی چھڑانے مین سرگروہ رہے تھے مولد ہی

ایک مرتبہ بھونچالون سے کاراکاس اور کمانا دونون

قریب تباہی کے پہونچگئے تھے

## نیوگرینیڈا

وینیزیولا سے مغرب نیوگرینیڈا واقع ہی اوراوسمین خاکنای

پناما یا ڈرین بھی شامل ہی یہ ملک شمال مین بحیرہ

کاربین سے اور مغرب مین بحرالکاہل سے محدود ہے

اس ملک کے مغرب مین کوہ اینڈیز گذرتا ہے اور اضلاع مشرقی لیانس یعنی میدانون سے مرکب ہین شکر اور روئی اور چمڑے اشیار تجارتی سے خاص ہین

## شہرات

دارالسلطنت بوگوٹا شہر خوش تعمیر ایک ہموارہ پر جو سمندر کے سطح سے تقریباً نو ہزار فیٹ اونچا ہے واقع ہے کارتھیجینا کہ دہانہ دریای میگڈیلینا کے متصل ہے بندرگاہ ہے

پاناما بحرالکاہل پر اور شیگریز بحیرہ کاربین پر دو بندر ہین جو باہم سڑک آہنی سے وصل کئے گئے ہین چنانچہ کالیفورنیا کے ساتھ جو تجارت ہوتی ہے اوسمین سے بہت زیادہ انہین دو بندرون مین ہو کر گذرتی ہے

## ۱۴۹ - ایکویڈار کا بیان

१ सैंडीज़
२ लेनास
३ बुगोटा
४ कारथे जीना
५ मैगडेलीना
६ पनामा
७ शेग्रीज़
८ कारावि सैन
९ कैली फोर्निया
१० ईक्वीडा

| | |
|---|---|
| १ इक्वेडार | ایکویڈار ایکویٹر (یعنی خط استوا) کے نیچے واقع ہی چنانچہ |
| २ इक्वेटर | اسی جہت سے اوسکو یہ نام حاصل ہوا ہی |
| ३ न्यूग्रेनेडा | وہ شمال مین نیوگرینیڈا سے اور جنوب مین پیرو |
| ४ पीरू | سے محدود ہی |
| ५ अमेज़ान | شرق کی زمین سطح دریای امیزان کی گھائی سے متعلق ہی |
| ६ एंडीज़ | اور مغرب کوہ اینڈیز سے منقطع ہی |
| ७ काटोपेक्सी | جسمین چوٹی کاٹوپکسی تمام جہان مین نہایت مہیب آتش فشان ہی |
| | اس پہاڑ کے شعلے بعض مرتبہ کاٹوپکسی کے سر سے نصف میل کی بلندی تک پہونچ جاتے ہین |
| ८ पिचिंचा | پچنچا کہ کویٹو کے متصل ہی اور شمبرازو دیگر بلند چوٹیان ہین |
| ९ चिंबराज़ो | |

## شہرات

| | |
|---|---|
| ९ क्विटो | کویٹو یا کیٹو سمندر کی سطح سے نو ہزار پانسو فیٹ بلند تقریباً خط استوا کے نیچے ایک خوشنما گھائی مین واقع ہی |
| १० ग्वायाक्विल | گوشہ جنوب و مغرب مین گوایاکویل بندر خاص ہی |

## پیرو

شمال مین ایکوئیڈار سے اور مشرق مین بریزیل سے اور دکھن مین بولیویا سے اور مغرب مین بحرالکاہل سے پیرو محدود ہی

سونے اور چاندی اور پارے کی زرخیز کھانون کی جہت سے پیرو معروف ہی

اوسمین بیش قیمت رنگ بنانے کی لکڑیان اور پیرووی بارک (یعنی چھال پیرو) بھی پیدا ہوتی ہین

چونکہ اس ملک مین سڑکین نہین ہین اسلئے اشیاء مذکور خچرون اور لاماؤن کی پیٹھ پر لادکر باہر کو بھیجے جاتے ہین

آبادی مین ہندی لوگ بکثرت ہین

عملداری جمہوری ہی

جب اہل اسپین اول مرتبہ اس ملک مین پہونچے تو وہان اوسوقت انکاز کی سلطنت تھی

پیرووی اینڈیز مین امیزان کے مخرج ہین

جب اہل یوروپ نے دنیا جدید کو دریافت کیا تو اوس

१पीरू
२एक्वेडार
३ब्रेज़ील
४बोलीविया
५पीकसीफ़िक
६अमाजो
७कुस्कान
८एंडीज
९मेज़ान

१मेक्सिको نظام مین پیرو میکسیکو سے کہ امریکہ مین از بس
२पिज़ारो قوی اور شایستہ اور دولتمند شاہی تھی دوم درجہ پر تھا
३लीमा چنانچہ اہل اسپین نے پزارو صاحب کے ماتحت اوسکو
४कलाओ ۱۵۳۲ء مین فتح کرکے تاخت وتاراج کیا بہت عرصہ تک وہ
اسپین کے تابع رہا الا ۱۸۲۱ء مین خودسر ہو گیا

५अरीक्विपा

## شہرات

६कज़्को
७इनकाज़ سمندر سے سات میل کے فاصلہ پر دارالسلطنت لایما

امریکہ جنوبی مین نہایت قدیمی اسپینی شہر ہے
اوسکو پزارو صاحب نے ۱۵۳۵ع مین تعمیر کیا تھا
اوسکی کلیسون مین سونے اور چاندی کی بہت سی مورتین اور
صلیبین ہین کلاو لایما کا بندر ہے اور ان دونون کے درمیان
سڑک آہنی موجود

اریکویپا جنوب مین بندر ہے

لایما کے گوشہ جنوب وشرق مین کزکو سمندر کی سطح سے
تخمیناً گیارہ ہزار فیٹ سے کچھ زیادہ بلند ہے
یہ شہر انکاز کا پایہ تخت تھا چنانچہ اوسمین سورج کے ایک
عظیم الشان مندر کے ویرانے ہین

## ۱۷۰ـ بولیویا کا بیان

بولیویا یا پیرو ستمالی خاص کر پیرو اور برزیل کے مابین واقعہ ہے

اس ملک کے وسط مین کو اینڈیز کے دو سلسلے ایک سطح مستوی و مرتفع کو محیط ہین جو بلندی مین تیرہ ہزار فیٹ ۱۳۰۰۰ اور وسعت مین ممالک نظام الملک سے قدرے زیاد ہے

جھیل ٹیٹیکاکا جسکو ہندی لوگ متبرک تصور کرتے ہین منہ مین واقع ہے

بولیویا پوٹوسی کی سین کان سے مشہور ہے جو ایک مرتبہ تمام جہان کی اور کانون سے زیادہ زرخیز تھی

یہ ملک اپنی خلاص کنندہ جنرل بولیوار صاحب کی یادگار بولیویا کہلاتا ہے

باشندے اکثر ہندی ہین

جب تک کہ اس ملک نے پیرو جنوبی کے ساتھ اپنی خودسری حاصل کی تب تک وہ بیونس ایریز کی آئینی عملداری مین

१बोलीविया
२सीरह्लिगानी
३पीरू
४ब्रेजील
५एंडीज
६टिटीकेका
७पुटोसी
८बुलीवार
९चूकीसाक्वी
१० बूनस एरीज

१ चुक्वीसाका
२ पुटोसी
३ लापाज़
४ ब्रेज़ील
५ गियाना
६ वेनीजुएला
७ न्यूग्रेनेडा
८ एक्वेडार
९ पीरू

شامل رہا

سنہ ۱۸۲۵ عیسوی مین اوسکی بھی ریاست جمہوری علیحدہ و خودسر ہوگئی

## شہرات

چوکویساکا دار السلطنت ہے

پوٹوسی جو سمندر کی سطح سے تیرہ ہزار فیٹ بلند ہے سابق مین اپنی چاندی کی کھانون کی جہت سے نامزد تھا

گوشہ شمال و مغرب مین لاپاز شہر اعظم ہے

پچھلی تین ۳۰۰ سو برس مین پوٹوسی کے کوہستان سے اڑھائی سو کرور روپیہ ۲۵۰۰۰۰۰۰۰ کی چاندی حاصل ہوئی اب اوسکا پیدا وار بہت کم ہوگیا ہے

قریب سو برس کے گذرے ہونگے کہ تب پوٹوسی کی آبادی ڈیڑھ لاکھ ۱۵۰۰۰۰ آدمیون کی تھی اور حال مین اوسکی آبادی تقریبًا بارہ ہزار ۱۲۰۰۰ ہے

## برازیل

شمال مین گیانا اور وینیزیولا سے اور مغرب مین نیوگرنیڈا اور ایکویڈار اور پیرو اور

بولیویا سے اور جنوب مین لاپلاٹا اور پیراگوی
اور یوراگوی سے اور مشرق مین بحر اطلنٹک سی
ملک بریزیل محدود ہی
یہ بڑی وسیع ولایت ہندوستان کے دوچند سے
کچھ زیادہ ہی
ایک قسم کی لکڑی کی جہت سے جسکو اہل پرتگال بباعث
اوسکی سرخ رنگت کے بریزا کہتے تھے اس ملک کا نام
بریزیل ہوا ہے

## سطح

شمال و مغرب مین وسیع اور فراخ سیلواس
یعنی جنگلی میدان ہین جو دریای امیزان اور اوسکے
معاونات سے سیراب ہوتے ہین اور وسط و مشرق کی
سطح مستوی سمندر کی سطح سے تقریباً دو ہزار فیٹ بلند
ہی اور شمالاً جنوباً پہاڑون کے پست سلسلون
سے منقطع
جنوب مین پمپاس یعنی میدان کاہی ہین جنمین دریای
پیراگوی اور پیرانا کے شمال سے گذرتے ہین

१बोलीविया
२लाप्लाटा
३पेरागोए
४यूरागोए
५पुर्तगाल
६ब्रेज़ा
७सैलवास
८अमेज़ान
९पैम्पास
१०पैरागोए
११पिराना

## آب و ہوا

یہ ملک گرم ہے گو عموماً گرمی کی شدت نہین ہوتی ہے

## پیداوار

१ फ्रांसिस्को
२ कसावा

دریای فرانسسکو کے شمالی حصے پر جو ہیرے کی کانین ہین وسے اب باعتبار حاصلات تمام جہان مین لاثانی ہین اور بعض اضلاع مین سونا بمقدار کثیر ملتا ہے

الّا زراعت اس ملک کی صرف ایک حصہ قلیل مین ہوتی ہے چنانچہ خاص نباتی پیداوار قہوہ اور شکر اور روئی اور تمباکو اور ناریل اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی بنائی جاتی ہے اور چانول اور گیہون اور چوب برزیل اور اقسام دیگر کے لٹھے ہین

جنگلی مویشیون کے بڑے بڑے گلّے گاہی میدانون مین رستے پھرتے ہین

جنگلون مین بندر اور خوبصورت پرند اور سانپ جنمین سے بعض بعض از حد عظیم الجثہ ہوتے ہین بکثرت ہین

دریاؤن مین گھڑیالون کی افراط ہے گیرے گھوڑے بہت ہین
اور کلانی قد اور تابداری کی جہت سے قابل تعریف
چمڑے اور سینگ اور ہڈیان اور چربی اور ملکون کو
بافراط بھیجی جاتی ہین

## باشندے

باشندون مین سے ایک ربع کے قریب گورے اور نصف
حبشی غلام ہین
اور وسط اکثر ہندیون کی خانہ بدوش اقوام سے آباد ہے
مذہب رومن کتھولک ہے
برزیل مین پرتگالی آباد ہوئے تھے ۱۸۲۵ عیسوی مین
ملک مذکور ماتحت ایک شہنشاہ کے جو پرتگال کے
شاہی خاندان سے تھا خودسر ہوگیا
علداری اس ولایت کی شاہی موروثی باختیارات
محدود ہے

## شہر

دارالسلطنت ریوجنیرو امریکہ جنوبی مین شہر اعظم ہے
اور تجارت بھی یہان جملہ مذکور کے اور سب مقامات سے زیادہ

ہوتی ہی یہ شہر دنیا کے عمدہ ترین بندرون سے ہی

ریو جنیرو یعنی جنواری ریور اوس دریا کا نام ہی جسپر شہر مذکورہ الصدر واقع ہی چنانچہ اسی جہت سے اوسکو یہ نام حاصل ہوا ہی

آبادی تقریباً ڈھائی لاکھ ہی ۲۵۰۰۰۰ سین سالویڈر یا بہیا کہ خلیج آل سینٹس پر واقع ہی سابق مین دار السلطنت تھا اور اب سلطنت برزیل مین دوم درجہ کا شہر ہی

پرنمبکو اور میرنہام شمال مین بندر ہین

## ۱۷۔ مملکت ہای لاپلاٹا کا بیان

دریای لاپلاٹا کی گھاٹی مین چار جمہوری مملکتین داخل ہین یعنی بحر اٹلانٹک اور دریای یوراگوئی کے درمیان یوراگوئی یا بینڈا اورینٹیل ہی اور دہانہ دریای لاپلاٹا سے پیٹگونیا تک بیونس ایریز اور مشرق مین کوہ انڈیز سے پیراگوئی اور یوراگوئی دریاؤن

१ रिओजेनिरो
२ जैन्युअरी रीवर
३ सेनसाल वेडर
४ बेहिया
५ आलसेंटस
६ परनंबको
७ मेरनहाम
८ लाप्लाटा
९ यूरागोए
१० बैंडाओरियेन्टल
११ लाप्लाटा
१२ पिटेगोनिया
१३ ब्यूनसएरीज़
१४ ऐंटरीओज़
१५ पेरागोए
१६ यूरागोए

تک لاپلاٹا یا مملکت جمہوری ارجنٹاین اور پیرانا اور
पिरना? with margin: १ला प्लाटा २अर्जेन्टैन

پیراگوئے دریاؤن کے ابین مملکت پیراگوئی ہی
३पिरना ४पेरागोए

## سطح

تمام ملک عموماً ہموار اور خوب سیراب ہی
وسط اور جنوب مین بڑے بڑے وسیع پمپاس یعنی میدان
گھاس ہین جنمین جنگلی گھوڑے اور مویشی بکثرت رہتے ہین
ہموارجات کے باشندے اکثر ہندی یا اسپینی نسل کے
لوگ گوچاس ہین اور لاسو لگانے مین خوب مہارت
رکھتے ہین

५पैम्पास ६गो चे कावो ७लासो ८पेरागोए

لاسو ایک تسمہ ہوتا ہی جسکے ایک سرے پر پھندا ہوتا ہی
چنانچہ اوسیکے ذریعہ سے وہ لوگ حیوانات وحشی کو پھانس
لیتے ہین

پیراگوئی ایک چھوٹی قسم کی نبات کے جہت سے مشہور ہی
جو پیراگوئی کی چاے کہلاتی ہی اور بکثرت وہان کے باشندون
کے صرف مین آتی ہی چمڑے اور چربی اور اون اور ملکون
کو بھیجے جاتے ہین

१ डाक्टर फ्रैंशिया
२ क्रिपोल
३ पैराग्वाए
४ यूरुग्वाए
५ ब्यूनस आयरीज़
६ आर्जिनटैन
७ मांट विडियो
८ असम्पशन
९ पिलकोमायो

اس ملک مین کئے ریگستانی و بیابانی قطعے بھی ہین
مویشی اسقدر افراط سے ہین کہ صرف اونکی زبانون کے
لئے اکثر اونکو مار ڈالا گیا ہے

اس ملک مین اہل اسپین ۱۵۳۶ عیسوی مین آباد ہوئے
۱۸۱۱ع کے قریب نوآباد لوگ اطاعت اسپین سے
کنارہ کش ہوئے اور خودسر جمہورین قرار پائین عرصہ
چند سال تک ڈاکٹر فرنشیا صاحب ایک کریول نے
پیراگوئی مین حکمرانی کی اور غیر ملکون کے ساتھ آمد و
رفت و راہ و رسم کی ممانعت رکھی

۱۸۲۸ع مین یوراگوئی کی جمہور علیحدہ مقرر ہوگئی اور
اوسی سال مین بیونس ایریز بھی مملکت جمہوری
ارجنٹاین سے جدا ہوگیا تاہم کل ملک مین بدنظمی بہت
ہے

مانٹ وڈیو یوراگوئی کا دارالسلطنت دریای لاپلاٹا
پر واقع ہے اور تجارت کثیر رکھتا ہے
اسمپشن پیراگوئی کا دارالخلافت دریای پلکومایو
اور دریای پیراگوئی کے اتصال کے نزدیک ہے

پرنیا ایک چھوٹا سا شہر مملکت جمہوری ارجنٹاین کا پایۂ تخت ہی — १पैरेना

بیونس ایریز اپنے ہمنام مملکت جمہوری کا تختگاہ و بڑا تجارتی شہر دہانہ دریای لاپلاٹا کے مرے کے نزدیک واقعہ ہی — २ब्यूनस १एरीन. ३चिली

اس شہر کا نام بیونس ایریز بمعنی ہوای خوش اہل اسپین نے اسلئے رکھا تھا کہ اوسکی آب و ہوا کو مفید و صحت بخش تصور کرتے تھے — ४स्पेन

## چلی

کوہ اینڈیز اور بحر الکاہل کے مابین جو زمین کی تنگ پٹری ہی اوسکو ملک چلی گھیرے ہوئے ہی چنانچہ ملک مذکور کی شمالی حد پر بولیویا اور جنوبی پر پیٹیگونیا ہی — ५बोलीविया ६पैटेगोनिया

چلی مین اکنکیگوا نامی قلۂ آتش فشان ہی کہ جس سے زیادہ کل امریکہ مین کوئی اور نقطہ بلند نہین ہی — ७ऐकनकेगोवा

شمال مین باران رحمت کم ہوتا ہی

سونا اور چاندی اور تانبا بمقدار کثیر پیدا ہوتا ہی

چلی آلو کا ملک وطنی تصور کیا جاتا ہی مکہ اور گیہون اور انگور اور زیتون بہت بوئے جاتے ہین

१सैन्टियागो
२वालपरेसो
३सैन्टियागो
४कार्किंबो
५चिलोई
६पेटेजोनिया

شمال کیطرف صنوبر کے عظیم الشان درختون کے بن ہین

١٥٤١ء مین اہل اسپین نے چلی کو فتح کیا اِلّا نادانی سے جنوبی اراکانی ہندیون کے مغلوب کرنے کا قصد کیا ١٨١٨ عیسوی مین اس ملک نے اپنی خود سر مملکت جمہوری بنالی اور اب جنوبی امریکہ مین نہایت اقبالمند سلطنت ہی

سینٹیاگو[1] دارالسلطنت ایک سیر حاصل ضلع مین سمندر سے فاصلہ پر واقع ہی

والپریسو[2] سینٹیاگو[3] کا بندر بڑا تجارتی شہر ہی

شمال مین کاکمبو[4] تانبے کی جہت سے مشہور ہی

جنوب مین چلوئی[5] کا مرطوب جزیرہ جنگل سے پر ہی

## پیٹیگونیا[6]

پیٹیگونیا امریکہ کے جنوب مین ہی

یہ ملک سرد و بیہڑ ہی اور وحشی ہندیون سے کم کم آباد جنمین بعض اپنے قدون کے کلانی سے شہرۂ آفاق ہین

مغربی ہوائین اور بارش باران جو تقریباً متسلسل ہوتی ہی

جاری رہتی ہین
ہندی اکثر گھوڑے کی پشت پر زندگی بسر کرتے ہین اور
وحشی حیوانات کے گوشت سے قوت گذاری
کرتے ہین
آبنای میگلان پٹیگونیا اور مجمع الجزایر ٹیراڈل فیوگو
کے درمیان حائل ہی
یہ مجمع چند غلیظ اور بیچارے حقیر ہندیون سے آباد ہی
جزیرہ ہرمٹ ... ہارن سیدھا کنڑا تاریک
کوہک ہی اوسکی بلندی تخمیناً سو فیٹ کے قریب ہی اور
اوسپر باد تند اور طوفانون کی تیز بیگمیشہ ضرب رہتی ہی

१मैगीलान
२पैटेगोनिआ
३टेरएडैलफूगो
४हरमिट
५हार्न
६ओशनिआ

## ۱۷۲ - اوشنیا کا بیان

بحر الکاہل کرۂ زمین مین بحر اعظم ہی اور تمام روی زمین
کی سطح کے ایک ثلث پر مبسوط ہی وہ بیشمار چھوٹے چھوٹے
جزیرون سے مرصع ہی جن کا ایک بڑا حصہ اوشنیا
نام سے مرکب ہی
اس حصہ کا رقبہ چالیس لاکھ میل مربع کے قریب ہی

१ मलेशिया
२ आस्ट्रेलेशिया
३ पालीनेशिया
४ मलेशिया
५ सुंडा
६ बोर्नियो
७ फिलीपीन
८ सेलेबीज़
९ मलक्का
१० आस्ट्रेलिया

یعنی وسعت ہندوستان سے تقریباً سہ چند ہی
١٠٠٠٠٠٠٠٠
آبادی تخمیناً تین کروڑ

اوشنیا تین حصون مین منقسم ہی یعنی مغرب مین ملیشیا
جنوب مین آسٹریلیشیا اور مشرق مین پالینشیا

ملیشیا

ملیشیا جسکو مجمع الجزائر ہند شرقی بھی کہتے ہین حسب
تشریح ذیل تقسیم ہی

گوشہ جنوب و مغرب مین جزایر سنڈا وسط مین
بورنیو شمال مین جزایر فلپاینہ اور مشرق مین
سیلیبز اور جزایر ملکا

اس حصے کا نام ملیشیا اسلیے ہوا کہ اوسمین
ملایائی لوگ بستے ہین اگرچہ اصلی باشندے وحشی
حبشی اقوام کے تھے الا ملایاؤن نے اونکو وسط کی طرف
ہٹا دیا

یہ جزایر ایشیائی سونے اور ہیرے اور
کافور اور خصوصاً تحفہ مصالحون کی جہت سے
مشہور ہیں

## ۱۷۳- جزایر سنڈا کا بیان

سماترا خط استوا کے ہر دو جانب ملایا کے گوشہ جنوب و مغرب مین واقع ہی چنانچہ آبنای ملاکا اون دونون کے درمیان حائل ہی | १ संडा २ सुमात्रा ३ मलाया ४ मलाका

یہ جزیرہ برازیل اور سیلان کی وسعت سے شش چند کے قریب ہی | ५ सिलान ६ बेटाज ७ रचीन ८ ढच ९ पेडांङ्ग १० वकूलिन ११ सुमात्रा १२ लंका

وسط کی ایک قوم جسکے لوگون کو بٹاز کہتے ہین مردم خور ہی اونیون کو بعض مرتبے زندہ کھا جاتے ہین اور گوشت نمک اور مصالحون کے ساتھ کچا کھایا جاتا ہی

اس جزیرہ کے شمالی قطعے دیسی سرداران کی حکمرانی مین ہین جنمین سلطان اچین خاص ہی جنوبی حصہ ڈچ کے ماتحت ہی پیڈانگ اور بنکولین ساحل مغربی پر مقامات خاص ہین

جزیرہ سماترہ کے جنوب شرقی کنارہ کے مقابل بنکا ایک چھوٹا سا جزیرہ ڈچ کے تابع ہی اور نہایت زرخیز قلعی کی کھانون سے مشہور

१ जावा
२ सीलान
३ संडा
४ सुमात्रा
५ जावा
६ बटेविया
७ डच
८ बाली
९ संबावा
१० फ्लोर्स
११ टमोर
१२ जावा
१३ बोर्नियो
१४ आस्ट्रेलिया
१५ ग्रीनलेंड
१६ सीलान
१७ जावा

جزیرہ جاوا[1] وسعت مین جزیرہ سیلان[2] سے قریب
دو چند کے ہے اور بذریعہ آبنائی سنڈا[3] جزیرہ
سماترا[4] سے جدا ہوگیا ہے جزیرہ مذکور پہاڑون
کے ایک سلسلے سے منقطع ہے جسمین تقریباً چالیس کوہ آتشین ہین
اور قہوہ اور چانول اور شکر اور مرچ
بتعداد کثیر پیدا ہوتے ہین
جمیع الجزایر مین جزیرہ جاوا[5] نہایت آباد اور شرقی صاحبان
ڈچ[7] کے اقتدار کا مقام خاص ہے
شمالی مغربی ساحل پر بیٹویا[6] بڑا تجارتی شہر اور اہل
ڈچ[7] کے نواب گورنر جنرل بہادر کا مقام صدر ہے
بالی[8] اور سمباوا[9] اور جزیرہ چوب صندلی اور
فلورس[10] اور تمور[11] جاوا[12] کے مشرق واقع ہین

## ۱۴۷ ۔ بورنیو[13] کا بیان

آسٹریلیا[14] یا گرینلینڈ[15] سے کہ تمام روی زمین پر جزیرہ اعظم ہے
بورنیو درجہ دوم پر ہے اور باعتبار وسعت جزیرہ سیلان[16]
سے بارہ گونہ ہے یہ جزیرہ جاوا[17] کے شمال خط استوا

سے کے نیچے واقع ہی
بورنیو کا حال معلوم ہی الا کوہستانی تصور ہوتا ہی
آب و ہوا خوشگوار ہی اور گرمی سمندر کی تری کی ہواؤن سے
معتدل ہو جاتی ہی
زمین سیر حاصل ہی اور یہ جزیرہ سونے اور ہیرے سے
زرخیز ہی
جنگلون مین ارنگ اوتانگ ایک قسم کا بڑا لنگور ہوتا ہی جو
درختون مین اپنا مکان بناتا ہی
اصلی باشندے جنکو ڈائیکس کہتے ہین اکثر وسط مین
پائے جاتے ہین ملایائی اور چینی ساحلون پر بکثرت
ہین
اگرچہ برای نام بورنیو کا ایک سلطان ہی الا درحقیقت
چند چھوٹے چھوٹے سردار حکمرانی کرتے ہین
گوشہ شمال و مغرب مین سراواک ہی جہین ایک صاحب
انگلشیہ سرجیمس بروک نامے راجہ ہی
لبوان چھوٹا سا جزیرہ بورنیو کے متصل برطانیہ سے
متعلق ہو مغرب مین باسیانا اہل ڈچ کی آبادی ہی

१ सरावाक
२ ओटांग
३ डाइयक्स
४ चीनियो
५ सरजेम्स ब्रूक
६ लेबुआन
७ पासियाना

१ फिलिपैन
२ स्पेन
३ लुज़ान
४ मिंडनाओ
५ पलावान

قوم ڈائکس کے لوگ اسقدر وحشی ہین کہ شادی عامہ کے موقعون پر یے لوگ اپنے دشمنون کی کھوپریون کو اپنے مکون کے گرد بطور آرایش لگا لیتے ہین اور کسی جوان کی شادی نہین ہوسکتی جب تک وہ اپنی معشوقہ کو اپنا دلیری کی علامت مین کم سے کم ایک سر انسانی نذر نکرلیوے

سرجیمس بروک صاحب نے اس دستور قبیح کے انسداد نیز ونیز دریائی ڈکیتی کے استیصال مین جو اس ارکیپلیگو مین خوب جاری ہے بہت سعی کی ہے

اور کچھ پادری صاحب بھی سراوک مین رعایا کو تعلیم دینے مین مصروف ہین

جزایر فلپانیہ

بورنیو کے شمال و مشرق جزایر فلپانیہ کا مجمع کثیر التعداد اور سیر حاصل براے نام اسپین کے تابع ہے

لوزان شمال مین اور منڈناو جنوب مین اور پلاوان جنوب و مغرب مین اس مجمع مین جزایر اعظم ہین چانول اور شکر اور تنباکو اور سن اجناس تجارتی سے خاص ہین

مثلاً دارالحکومت صاحبان اسپین لوزان مین واقع ہی اور تمباکو کے چرٹون سے مشہور | ۱مनिला ۲लूजान

## سیلیبیز

بورنیو کے مشرق سیلبیز کا جزیرہ کلان چار طول وطویل جزیرہ نماؤن سے مرکب ہی جو عمیق خلیجون سے ازہم جدا ہین | ۳सेलेबीज ۴बोर्निओ ۵पूर्वीय ۶प्रायदीप ۷अलग होना

اس جزیرہ مین چانول بمقدار کثیر پیدا ہوتے ہین اور پرندون کے خوردنی آشیانے چین کو بھیجے جاتے ہین بوجیز لوگ جو دیسی اقوام سے خاص ہین ملیشیا کے جملہ دیگر قومون سے برتر ہین | ۸पूलका ۹सेलेबीज ۱۰खिलाने ۱۱सीधे ۱۲सम्प्रदाय ۱۳कर्नाट

جنوبی مغربی ساحل پر مکاسر اہل ڈچ کی آبادی ہی جو اس جزیرہ مین کسیقدر اقتدار رکھتے ہین | ۱۴बौडा

## جزایر مصالحہ یا ملکا

سلیبیز کے پورب جزایر ملکا یا مصالحہ اہل ڈچ کے تحت مین ہین

اونمین جلولو شمال مین ہی اور سیرام اور امبائنا اور بورو وسط مین اور باندا یا جزایر جائفل

२उत्तर
२ माडेरे तेरिया
३ मलेशिया
४ आस्ट्रेलिया
५ न्यूज़ीलैण्ड
६ न्यूगिनी
७ आस्ट्रेलि या
८ एशिया

جنوب مین ہین
جزایر مذکور جایفل اور جاوتری اور لونگون کی
جہت سے مشہور ہین اور اہل ڈچ جو اونکے مالک ہین
بڑی احتیاط سے اونکی حفاظت کرتے ہین اور ساعی رہتے
ہین کہ زراعت مصالحون کی جزایر مرقوم الصدر ہی پر مقید
رہے

## ۱۷۵ – آسٹریلیشیا کا بیان

آسٹریلیشیا (یعنی ایشیا جنوبی) مختلف جزایر سے مرکب ہی
جو ملیشیا کے جنوب و شرق مین واقع ہین
جزایر مذکور مین جزایر عظیمہ آسٹریلیا اور نیوزیلینڈ اور
نیوگنی ہین

## آسٹریلیا

آسٹریلیا جو دنیا مین جزیرہ اعظم ہی ایشیا کے جنوب
و شرق خط جدی کے ہر دو اطراف مین واقع ہی اور
شرق مین بحر الکاہل سے اور مغرب اور گوشہ شمال اور
مغرب مین بحر ہند سے محدود ہی
رقبہ تقریباً بئیس لاکھ میل مربع ہی یعنی یوروپ سے

صرف ایک ربع کم

سطح

ساحل مین بڑے بڑے دندانے کم ہین
خلیج کارپنٹیریا شمال مین ہی اور سنارک بے
مغرب مین
اگرچہ اس جزیرہ کا بڑا حصہ اب تک دیکھا نہین گیا لیکن
معلوم ہوتا ہی کہ اوسکے کنارہ کنارہ پہاڑون کا ایک
سلسلہ گذرتا ہی اور اوسکا وسط پست اور ہموار سطحون
سے مرکب ہی
آسٹریلین آلپس کی چوٹیان جو جنوب و شرق مین ہین
برف دائمی سے مستور رہتے ہین
دریای مرئی کہ اس جزیرہ کے اون دریاون سے جو
اب تک معلوم ہوئے ہین دریای اعظم ہی بشمول اپنے
معاون خاص دریای دارلنگ کے آسٹریلین آلپس
اور بلیو مونٹنس (یعنی کوہ ازرق) کے مغربی ڈہلاون
کا پانی نکالتا ہی
جھیل ٹارنس کہ آسٹریلیا جنوبی مین آب شور کی

क्रमशः ३ मा
२ सा कोष
३ स्वाध्ये
तिमन
आल्पस
४ मरे
५ डार्लिंग
६ ब्लु माउन्
टस
७ टारेन्स

८ टारेन्स

اوجلی جیل ہی صورت مین گھوڑے کے نعل کی مثال ہی

## آب وہوا

اس جزیرہ کے شمالی اور وسطی قطعات گرم اور خشک ہین اضلاع جنوبی کی آب وہوا معتدل رہتی ہی الا بعض مرتبے وسط کی جانب سے جو ہوائین سوزان وہان آتی ہین وسے آزار رسان ہوتی ہین

## معدنیات

کانین طلائی اس جزیرہ کی تمام دنیا سے زیادہ زرخیز ہین تانبے کی کھانین بھی گران مایہ ہین اور کویلہ سنگین بعض قطعات مین ملتا ہی

اول اول ۱۸۵۱ء مین سونا ظاہر ہوا پیداوار سالیانہ بارہ کرور روپیہ کے قریب ہی

## نباتات

اگرچہ اس ملک کا بڑا حصہ ریتلی بیابانون سے مرکب ہی الا چراگاہی جنگلی عمدہ زمین کے بڑے بڑے وسیع قطعات بھی ہین اور مکہ اور گندم اور سن اور تنباکو

جاتے ہین اور عقرب یعنی شہزہر
فراط ہوتے ہین

## حیوانات

تقریباً سب چوپائے تھیلی دار ہین اور اکثر آسٹریلیا ہی کے جزیرہ مین پائے جاتے ہین چنانچہ اون سب مین کنگیرو بڑا ہوتا ہی اور آرنیتھارنکس عجیب اوسکی چونچ بط کی مثال ہوتی ہی اور اوسکے پنجون مین جو پوست سے وصل ہوتے ہین جھلی ہوتے ہین اوسکا بدن سمور سے ستور ہوتا ہی اور اوسکی دم چوڑی اور چپٹی ہوتی ہی

آسٹریلیا کے راج ہنس کالے ہوتے ہین اور بھیڑین اور مویشی اور گھوڑے جنکو یورپی نوآبادون نے جاری کیا تھا اب بکثرت ہین

## ۱۷۷ـ باشندون کا بیان

اصلی باشندے خانہ بدوش وحشیون سے مشتمل ہین جو بحری حبشی یا پاپوانی اقوام سے ہین یوروپی نوآباد جو اول اول اس جزیرہ مین بسے وے قیدی تھے جو

اوتھلی جھیل ہی صورت مین گھوڑے کے نعل رہو کر باتنی ہی
تھے
ہی

## آب وہوا

اس جزیرہ کے شمالی اور وسطی قطعات گرم اور خشک ہین اضلاع جنوبی کی آب وہوا معتدل رہتی ہی الابعض مرتبے وسط کی جانب سے جو ہوائین سوزان وہان آتی ہین وے آزار رسان ہوتی ہین

## معدنیات

کانین طلائی اس جزیرہ کی تمام دنیا سے زیادہ زرخیز ہین تانبے کی کھانین بھی گران مایہ ہین اور کوئلہ سنگین بعض قطعات مین ملتا ہی

اول اول سنہ ۱۸۵۱ع مین سونا ظاہر ہوا پیداوار سالیانہ بارہ کرور روپیہ کے قریب ہی

## نباتات

اگرچہ اس ملک کا بڑا حصہ ریتلی بیابانون سے مرکب ہی الا چراگاہی وجنگلی عمدہ زمین کے بڑے بڑے وسیع قطعات بھی ہین اور مکہ اور گندم اور سن اور تنباکو

نیوسوتھ ویلس آسٹریلیا کے شرقی جانب مین واقع ہی
اِس آبادی مین بلیوموئنس یعنی کوہ ازرق شمالا
جنوبا سمندر سے تقریبا چالیس میل کے فاصلہ تک گئی ہی
میش پروری اور کندیدگی طلا رعایا کے خاص پیشے ہین
سڈنی جسمین ایک لاکھ باشندے ہین پورٹ جیکسن
پہ ہی اور وہان سے سونا اور اون بمقادیر کثیر اور
ملکون کو بھیجے جاتے ہین
شہر پارامٹا جو پورٹ جیکسن پہ ہی آسٹریلیا کا شہر اولین
تھا

## وکٹوریا

وکٹوریا یا آسٹریلیا فیلکس جسمین جزیرہ آسٹریلیا
کی جنوبی و شرقی گوشہ داخل ہی نیوسوتھ ویلس سے
بذریعہ دریای مرکی علیحدہ ہوا ہی اس قطعہ کی آب و ہوا
خوشگوار اور اراضی سیر حاصل ہی
مغرب مین بالارات نہایت زرخیز طلائی کانون سے ایک
ہی میش و مویشی بکثرت پالے جاتے ہین
دہانہ دریای یاراًیارا کے متصل دریای مذکور پہ پورٹ فلپ

न्यु साउथ वेल्स ... (marginal Devanagari glosses)

۱ मेलबर्न
۲ जीलांग
۳ आस्ट्रेलिया
۴ विक्टोरिया
۵ ग्डीलेड
۶ स्पेन्सेर
۷ बराबरा
۸ आस्ट्रेलिया मगरबी
۹ स्वान
۱۰ पर्थ
۱۱ क्वींसलेण्ड

کے قریب میلبرن دار الحکومت ہے ۱۸۳۶ عیسوی مین
اس شہر کی بنیاد قائم ہوئی تھی اور اب اوسمین ایک لاکھ
باشندے ہین
میلبرن کے گوشہ جنوب و مغرب مین گیلانگ تجارتی
شہر ہے

## آسٹریلیا جنوبی

آسٹریلیا جنوبی نیوسوتھ ویلس اور وکٹوریا کے مغرب
واقع ہے
دار الامارت ایڈیلیڈ خلیج سینٹ وسنیسٹ پر ہے
برابرا کی مالدار مسی کانین شمال مین ہین

## آسٹریلیا مغربی

آسٹریلیا مغربی یا آبادی دریای سوان آسٹریلیا کے
جنوب و مغرب پر محیط ہے یہ آبادی ہندوستان سے اقل
فاصلہ پر ہے اور اب جزیرہ مذکور کے صرف اسی قطعہ مین قیدی
بھیجے جاتے ہین میش پروری پیشہ خاص ہے اور بکنارہ دریای
سوان مغربی کران پر پرتھہ دار الحکومت ہے

## کوئینسلینڈ

شرقی ساحل پر کوینسلینڈ آبادی نہایت جدید ہے جسمین شہر
خاص برسبین ہے

## ۱۷۷ ٹیسمینیا یا
## وینڈیمینس لینڈ کا بیان

یہ جزیرہ جو وسعت مین تقریباً جزیرہ سیلان کے
برابر ہے آسٹریلیا کے جنوب ہے اور اوس سے
آبنائی باس کے ذریعہ سے جدا ہوا ہے
اس جزیرہ کی سرزمین کوہستانی ہے اور آب وہوا
معتدل
عرصہ دراز تک یہان قیدیون کی بود وباش رہی الا
اب برطانیہ کے نوآبادیان کثرت سے ہین —
جنوبی شرقی ساحل پر ہابرٹ ٹون حکومتگاہ ہے
اور لانسٹن اس جزیرہ کے شمالی جانب واقع
ہے
نیوسوتھ ویلس کے نواب گورنر بہادر آسٹریلیا اور
ٹیسمینیا کے ممالک مقبوضہ برطانیہ کے گورنر جنرل

१ ब्रिसबेन
२ टैसमेनिया
३ वैंडीमैन्स लैंड
४ सीलान
५ आस्ट्रेलिया
६ बास
७ हाबर्टौन
८ लान्सटन
९ न्यूसौथवेल्स
१० [illegible]

ہوتے ہین الا آسٹریلیا مغربی اور کوئینسلینڈ کے
سوای جمیع ممالک مذکورہ کے لیجسلیچر یعنی واضعان قوانین
کے جلسے باختیارات خودسری جُدے جُدے مقرر ہین جو از
جانب رعایا منتخب ہوئے ہین

१क्वीन्स लैंड
२लेजिसलेचर
३न्यूज़ीलैंड
४पार्लियामेंट
५ज्ञक

## نیوزیلینڈ

آسٹریلیا کے گوشہ جنوب و شرق مین نیوزیلینڈ
دو جزایر سے مرکب ہی جنمین سے ہر ایک جزیرہ سیلان
کی وسعت سے تقریباً دوچند ہی
ان دونون کے درمیان آبنای کوک حائل ہی اور
جنوب مین ایک چھوٹا جزیرہ اور بھی ہی جو نیوزیلینڈ سے
متعلق ہی
جزایر متذکرہ بالا پہاڑون کے سلسلون سے منقطع ہین
جنکی چوٹیان برف دائمی سے مستور رہتی ہین اونمین
کئی کوہ آتش فشان بھی ہین علاوہ برین گرم پانی کے
چشمے کثرت سے ہین
اور زلزلے یعنی بھونچال بھی بعض مرتبے برپا ہوتے ہین
آب و ہوا خوشگوار اور زمین خوب سیر حاصل ہی

فورمئن یعنی سرخس کثرت پیدا ہوتی ہی جسمین سے بعض
بعض کی جڑین بطور غذا کے مستعمل ہوتی ہین
یہ جزیرہ ایک قسم کی بیش قیمتی کتان سے نامور ہی
یہان کے باشندے جو ماوریز کہلاتے ہین ملایانی
نسل سے ہین مگر دراز قد اور چست و چالاق اور فہیم ہوتے
ہین
سابق مین وے اپنے بدنون مین گوندنا دیتے تھے
اور خونریزے اور مردم خوری کے خوگر تھے الا اب
پادری صاحبون کی محنت وسعی سے اونمین تربیت وشائستگی
پھیل گئی ہی مردم خوری بند ہو گئی ہی اور اکثر ونکی
نے مذہب عیسوی اختیار کر لیا ہی
جزیرہ شمالی مین آکلینڈ جناب نواب گورنر بہادر
برطنی کا مسکن ہی
اور ویلنگٹن کہ نہایت زیادہ آباد ہی آبنای کوک
پہ واقع ہی
اور کیتربری جزیرہ وسطی کے شرقی ساحل پر
ہی

# نیوگنی یا پاپوا

نیوگنی یا پاپوا جزیرہ آسٹریلیا کے شمال واقع ہی اور جزیرہ مذکور سے آبنائے ٹارس کے ذریعہ سے علیحدہ ہی

نیوگنی خط استوا کے متصل اوسکے دکھن واقع ہی اور احاطہ مندراج کی وسعت سے تقریباً دوچند ہی وسط کا حال کم معلوم ہی

یہ جزیرہ ایک خوبصورت پرند ہما نامی کی جہت سے مشہور ہی

اسکے باشندے پاپوآن یعنی دریائی حبشی ہین یہ لوگ وحشی ہین اور کسی شایستہ قوم کی آبادی اس جزیرہ مین نہین ہی

## جزایر دیگر

نیوگنی کے مشرق اور اوسکے گوشہ جنوب و شرق مین جزایر کے بہت مجمع ہین مثلاً نیو آیرلینڈ نیو برٹین نیو ہبریڈیز نیو کلیدونیا اور

१ न्यू गिनी
२ पापुआ
३ न्यूगिनी
४ पापुआ
५ आस्ट्रेलिया
६ टारिस
७ पापुआन
८ न्यूगिनी
९ न्यूआयरलैण्ड
१० न्यूब्रिटिन
११ न्यूहेब्रिडीज़
१२ न्युकलेडोनिया

جزایر بھی اسکے باشندے اکثر مردم خور ہین اور
بعض مین مذہب عیسوی جاری ہوگیا ہی

## ۱۷۸ پالینیشیا کا بیان

پالینیشیا (یعنی جزایر کثیر) جزایر کے اون شمار مجموعون
سے مراد ہی جو بحر الکاہل مین واقع ہین
اور انکی مغرب کی جانب جزایر ملیشیا اور آسٹریلیشیا
ہین اور مشرق کی طرف امریکہ
جزایر کلان مین اونچے اونچے پہاڑ ہین جنمین سے
بعض آتش فشان ہین
اور جزایر خورد جو مونگے کے کیڑے سے پیدا ہوئے ہین
پست ہین اور سمندر کی سطح سے تقریبًا ہموار

### آب وہوا

آب وہوا خوب خوشگوار ہی کیونکہ گرمی کی حدت سمندر
کے سبب سے اعتدال پر رہتی ہی
زمین عمومًا میر حاصل ہی اور تختہ سبزی سے مستور
بھی ہی ۔

درخت میوہ نان اور ناریل اور رتالو اور شکر قند اور کیلے وغیرہ نباتی پیداواریون سے

خاص ہین

سور اور کتے اور گھونس ہی صرف دیسی

چوپائے ہین

## باشندے

باشندے نسل ملایائی سے متعلق ہین مگر درازقد اور

خوش ساخت

یے لوگ عموماً کاہل ہوتے ہین الا لڑائی مین دلیر اور

غضبناک اور بیرحم اون مین اس جہالت کے ساتھ

لڑائی جھگڑے ہوتے ہین کہ بعض جزایر سرتاپا نے چراغ

ہو گئے ہین بچہ کشی بدرجہ کثیر جاری ہی

اور یہان کے لوگ اپنے کریہ منظر بتون کو انسانون کی

قربانیان دیتے ہین اور مردم خوری بھی بعض جزایر کے

مجموعون مین رائج ہی الا بعض مین مذہب عیسوی داخل

کیا گیا ہی اور اوسکی بڑی ترقی ہوئی ہی

## ۱۷۹ — اون جزایر کا بیان جو خط استوا کے شمال ہین

جزایر لادرون[1] یا میری این[2] جزایر فلپائنہ[3] کے شرق واقع ہین

انکو میگلان[4] صاحب نے ۱۵۲۱ عیسوی مین دریافت کیا اور وہانکے باشندون کے خواص دزدی کے باعث سے اونکا نام لادرون رکھا جو ایک ایسے لفظ سے مشتق ہوا ہے جسکے معنی چورون کے ہین بعد ازان اسپین[5] کی ایک ملکہ کی یادگاری کے لئے اونکا نام میری این رکھا گیا

جزایر ہذا مین سے صرف پانچ آباد ہین جنہین جزایر فلپائنہ سے اونکو آباد اہل اسپین اکثر بسے ہین

### جزایر کارولائیں

جاپان اور آسٹریلیا کے وسط کے قریب جزایر کارولائیں کا بڑا مجمع ہے

یہ جزیرے بسبب چارلس دوم شاہ اسپین

۱ लाडरोन
२ मेरी एन
३ फिलेपाइना
४ मैगीलान
५ स्पेन
६ मेरी एन
७ फिलिपाइना / कारोलाइन
८ जापान
९ :आस्ट्रेलिया
१० चार्ल्स

१ ओवहित
२ मेलिसको
३ कालोनिमिलाँ
४ हवाई
५ मोहिई
६ सौलान
७ केनो लुहु

کے بدین اسم موسوم ہوئے ہین

## جزایر سینڈوچ

جزایر سینڈوچ خط سرطان کے قریب اور میکسیکو
سے مغرب کی جانب تقریباً دو ہزار آٹھ سو میل کے فاصلہ
پر واقع ہین اور جمیع جزایر پالینیشا مین اولی ترین
ہین

جزیرہ ہوائی یا اوہی جو تمام اس مجمع مین جزیرہ
اعظم ہی جزیرہ سیلان کی وسعت سے پانچوین حصہ
کے قریب ہی اور اپنے مرتفع آتشی پہاڑون سے
مشہور

تخمیناً چالیس برس کا عرصہ ہوا کہ باشندے وحشی تھے
اور کوئی زبان تحریری نہین رکھتے تھے اب وے شایستہ
اور تربیت یافتہ ہین مدرسے اور گرجے جا بجا مقرر ہین
انجیل چھپ گئی ہی اور سب نے مذہب عیسوی اختیار کر لیا
ہی

اس جزیرہ مین وہان ہی کا ایک متوطن بادشاہ باختیارات
خود سری حکمرانی کرتا ہی اور اوسکا دار السلطنت ہونولولو

ہی جہان جہازون کی آمد ورفت کثرت سے رہتی ہو

## جزایر جو خط استوا کے دکھن ہین

جزایر فرینڈلی (یعنی جزایر دوستانہ) یا جزایر ٹونگا
آسٹریلیا کے مشرق اوس سے تخمیناً دو ہزار میل
کے فاصلہ پر واقع ہین
اِن جزیرون کو کپتان کوک صاحب نے دریافت کیا
اور انکا نام فرینڈلی اسلئی رکھا کہ یہان کے باشندے
ظاہرا بشفقت پیش آئے
یہان کا بادشاہ اب عیسائی ہی اوردین عیسوی کی
یہان بڑی ترقی ہوئی ہی

१ फ्रेन्डली
२ टोंगा
३ आस्ट्रेलिया
४ नवीगेटर
५ सेमोआस

## جزایر نیویگیٹر

جزایر نیویگیٹر (یعنی جزایر ملاحان) جزایر فرینڈلی
کے گوشہ شمال و مشرق مین واقع ہین اونکا یہ
نام اسواسطے رکھا گیا تھا کہ جزایر مذکورہ کے باشندے
اپنی ڈونگیون کے کھینے مین خوب مشاق اور ہوشیار
معلوم ہوتے تھے اب ایسے جزایر عموماً سیمواٰس

کہلاتے ہین

## جزایر سوسایٹی

جزایر سوسایٹی آسٹریلیا اور جنوبی امریکہ کے
تقریبا وسط مین واقع ہین
یے جزایر مرتفع اور خوشنما ہین وشہرت ومنزلت مین
جزایر سینڈوچ سے درجہ دوم پر ہین انمین
ٹیہٹی جزیرہ اعظم ہی اور اسلئے یادگار کہ پالینیشیا
مین اول اول اسی مقام کو پادری بھیجے گئے تھے تقریبا
سب باشندون نے دین عیسوی قبول کرلیا ہی اور
عرصہ چندسال سے گورنمنٹ دیسی بزبردستی فرانس
کے ماتحت کردی گئی ہی

## جزایر مارکویساس

مجمع الجزایر مارکویساس - جزیرہ سوسائٹی
کے گوشہ شمال ومشرق مین واقع ہی اور اب فرانس
کے تابع

## ۱۸۰ انٹارکٹیکا کا بیان

१ सोसाइटी
२ आस्ट्रेलिया
३ अमेरिका
४ सेण्डविच
५ टेहिटी
६ पालीनेशिया
७ फ्रान्स
८ मारकिसास
सोसाइटी
११ अण्टार्कटिका

تھوڑے عرصہ سے خشکی سے بنے گئے وسیع قطعات بحر
انٹارکٹک یعنی بحر جنوبی مین قطب جنوبی کی طرف
دریافت ہوئے ہین جو کسی ایک بڑا اعظم جنوبی کے حصے
تصور کئے جاتے ہین

سر جیمس راس صاحب نے ۱۸۴۱ء مین وکٹوریا لینڈ کو
دریافت کیا یہ خطہ نیوزیلینڈ کے جنوب واقع ہے اور
بہ نسبت دیگر قطعات آراضی کے جو اب تک معلوم ہوئے
ہین قطب جنوبی سے زیادہ نزدیک ہے

اسکے ساحل پر بلند پہاڑ ہین جو یخ کے وسیع تختون اور
برف دائمی سے مستور رہتے ہین

۱۲۴۰۰
کوہ ایریبس نامی آتش فشان بارہ ہزار چار سو فیٹ
اونچا ہے جسکے شعلے بعض مرتبے دہانہ کوہ مذکور سے
۲۰۰۰
دو ہزار فیٹ کی بلندی تک پہونچ جاتے ہین اور
ایام سرما کی طول وطویل راتون مین اوس تاریکی
کو روشن کرتے ہین جو اس ویران وبیچراغ ملک پر
چھائی رہتی ہے

انٹارکٹیکا کے خطے انسان سے خالی ہین مگر لب دریا

१ आल्बेट्रास
२ पेंगुइन
३ सील
४ वालरस
५ ह्वेल

البٹراس [1] صدہا پنگوین [2] کا کہ اقسام پرندمین تجمع رہتا ہو اورقرب وجوار کے سمندرون مین سیل [3] اور والرس [4] یعنی دریائی گھوڑا اور ویل [5] بافراط ہین

---

روی زمین کے مختلف ملکون اور ولایتون کا بیان ہو اجنمین سے اکثر خوبی اور خوبصورتی کامل کے منظر ہین اور ہر شے سے مملو ہین جس سے انسان کی خواہشون یا احتیاجون کا انصرام ہو سکتا ہو مگر اس امر کے خیال سے بڑا افسوس اور رنج ہوتا ہو کہ ہماری خوشنما زمین کو گناہ نے اسقدر کریہ صورت کر رکھا ہو کہ تمام مخلوق رنج والم مین آہ زار ودردکش ہو

بڑے بڑے فرقے اور اقوام عقاید باطل ومتبذل مین گرفتار ہین اور جہالت کے تاریک پہاڑون پر ٹھوکر کہاتے پہرتے ہین غم وگناہ ومرض وموت وخطا وخوف اونکو گہیرے ہوئے ہین اور وقت ضرورت وے کذب ودروغ کے پناہون کی طرف رجوع کرتے ہین جو اونکے کام نہین

آنے

خدا تعالے کی سلطنت کے اس منحرف صوبہ مین کار عظیم
کا انجام دینا باقی ہے اور بمقتضای محبت ہم جنسان و
خیال آسایش و آرام خود با فرایض بجانب
حق تعالے ہمکو واجب و لازم ہے کہ ہم کار مذکور کے
انصرام مین شریک ہو وین اول ہمکو چاہیے کہ
اوس ترحم پر غور سے نظر کرین جو ایزد جل جلالہ نے
بذریعہ دین ہمپر عطا فرمایا ہے اور بعد ازان
اپنی روحون کو اوسکی عبادت اور خدمت سے مخصوص
کرین
ہمپر لابد ہے کہ اپنے مذہب اور عقیدہ کو اچھے چلن سے
ظاہر کرین جاہلون کو تعلیم کرین کلامات ربانی
اور رسالجات مذہبی کو مشتہر کرین اور مدارس
و دیگر جماعات کی مدد مین جسقدر ہو سکے اوسقدر معین
و مددگار ہون اور روز و شب بدل و جان دست بدعا
رہوین کہ وہ وقت جلد آوے جسمین تمام روی زمین
علم الہی سے اسقدر پر ہو جاوے جیسے سمندر پانی سے مستور ہے

# شمالی امریکہ کی سلطنتوں کا حال

| نام سلطنت بزبان اردو | نام سلطنت بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام دار السلطنت بزبان اردو | نام دار السلطنت بزبان ناگری | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| امریکہ روسی | अमेरिका रूसी | 371000 | 60000 | نیوآرکینجل | न्यूआर्केंजल | |
| برطانی امریکہ | ब्रिटिश अमेरिका | 3500000 | 2181270 | کوبیک | क्विबेक | 62000 |
| ممالک متحدہ | मुमालिक मुत्तहिदा संयुक्त राज्य | 3330600 | 32000000 | واشنگٹن | वाशिंगटन | 40000 |
| میکسیکو | मेक्सिको | 860000 | 7500000 | میکسیکو | मैक्सिको | 150000 |
| گاٹیمالا | गोटेमाला | 45747 | 600000 | گاٹیمالا | गोटेमाला | 40000 |
| سالویڈر | सालवेडर | 5971 | 280000 | سین سالویڈر | सैन सालवेडर | 20000 |
| ہانڈیوراس | हांडयूरस | 38000 | 234000 | کومایاگوآ | कुमायागोआ | 12800 |
| نکاراگوا | निकारागोआ | 31050 | 235000 | لیون | लियोन | 18000 |
| کوسٹاریکا | कोसटारिका | 18360 | 95000 | سین جوز | सैनजोज़ | 18000 |
| ویسٹ انڈیز یعنی ہند غربی | वेस्टइंडीज़ यानी हिंदपच्छिमी | 90000 | 3509000 | | | |

تتمہ نمبر ۲ متعلقہ دفعہ ۱۶۱

## ممالک متحدہ کا حال

| نام ممالک بزبان | | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان | | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اردو | ناگری | | | اردو | ناگری | |
| مین | मेन | ۳۲۶۲۸ | ۶۲۰۰۰۰ | پورٹلینڈ آگسٹا | पोर्टलैंड, आगस्टा | |
| نیوہیمپشیر | न्यूहैम्पशर | ۹۴۱۱ | ۳۲۶۰۰۰ | پورٹسمتھ کانکارڈ | पोर्टसमाथ, कांकार्ड | |
| ورمنٹ | वरमंट | ۱۰۲۱۲ | ۳۱۴۰۰۰ | برلنگٹن مانٹپیلر | बर्लिङ्गटन, मांटपीलर | |
| میساچوسیٹس | मेसाचूसेटस | ۷۵۰۰ | ۱۲۳۱۰۰۰ | بوسٹن لوویل | बोस्टन, लूवेल | |
| رہوڈ آئیلینڈ | रोडआइलैण्ड | ۱۳۴۰ | ۱۷۵۰۰۰ | پراویڈیس نیوپورٹ | प्रोवीडेन्स, न्यूपोर्ट | |
| کنیکٹیکٹ | कनेक्टिकट | ۴۷۶۴ | ۴۶۰۰۰۰ | نیوہیون ہارٹفورڈ | न्यूहैविन, हार्टफोर्ड | |
| نیویارک | न्यूयार्क | ۴۷۰۸۵ | ۳۸۵۱۰۰۰ | نیویارک البینی | न्यूयार्क, अलबेनी | |
| نیوجرسی | न्यूजर्सी | ۸۳۲۰ | ۶۷۶۰۰۰ | نیوآرک ٹرنٹن | न्यूआर्क, ट्रेंटन | |
| پینسلوینیا | पेन्सिलवेनिया | ۴۶۰۰۰ | ۲۹۱۶۰۰۰ | فلیڈلفیا ہیرسبرگ | फिलेडेलफिया, हैरीसबर्ग | |

تتمہ نمبر ۲

| نام ممالک بزبان اردو | نام ممالک بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان اردو | نام شہرات خاص بزبان ناگری | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ڈیلاویر | डेलावेअर | ۲۱۲۰ | ۱۱۲۰۰۰ | ولمنگٹن ڈوور | विलमिङ्गन, डोवर | |
| میریلینڈ | मेरीलैण्ड | ۱۳۹۵۸ | ۶۸۱۰۰۰ | بالٹیمور اناپولس | बालटी मोर, अनापुलिस | |
| ضلع کولمبیا | ज़िला कोलम्बिया | ۶۳ | ۷۵۰۰۰ | واشنگٹن | वाशिङ्गन | |
| ورجینا | वर्जिनिया | ۶۴۰۰۰ | ۱۶۹۳۰۰۰ | رچمنڈ | रिचमण्ड | |
| کارولانیہ شمالی | शिमाली कारोलैना | ۴۳۸۰۰ | ۱ ۸۰۰۰ | ولمنگٹن ریلی | विलमिङ्गन, रेली | |
| کارولاینا جنوبی | जनूबी कारोलैना | ۳۰۲۰۰ | ۷۱۴۰۰۰ | چارلسٹن کولمبیا | चार्लिस्टन, कुलंबिया | |
| جارجیا | जॉर्जिया | ۵۲۰۰۰ | ۱۰۸۳۰۰۰ | سوانہ ملجول | सवाना, मिलिजविल | |
| فلاریڈا | फ़्लोरिडा | ۵۳۷۸۶ | ۱۴۷۰۰۰ | ٹالاہاسی | टाला हासी | |
| اوہیو | ओहायो | ۳۹۹۶۴ | ۲۳۷۸۰۰۰ | سنسیناٹی کلمبس | सिन्सिनाटी, कलम्बस | |

| نام ممالک ـــ بزبان | | رقبہ بحساب | آبادی | نام شہرات خاص بزبان | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اردو | ناگری | میل مربع | | اردو | ناگری | |
| انڈیانا | इंडियाना | ۳۳۸۰۹ | ۱۳۵۱۱۰۰۰ | انڈیاناپولس | इंडियानापुलिस | |
| الینائس | इलीनोइस | ۵۵۴۰۵ | ۱۶۹۱۰۰۰ | شکاگو اسپرنگفیلڈ | शिकागो, स्प्रिंगफील्ड | |
| مچیگان | मिचीगन | ۵۶۲۴۳ | ۶۵۴۰۰ | ڈیٹرائٹ لینسنگ | डेट्रायट, लैन्सिङ्ग | |
| وسکانسن | विसकांसिन | ۵۳۹۲۴ | ۶۶۸۰۰۰ | ملواکی میڈیسن | मिलवाकी, मैडीसन | |
| کینٹکی | केंटकी | ۴۰۵۰۰ | ۱۱۴۵۰۰۰ | لوزول فریکفورٹ | लूज़ाविल फ्रैंकफोर्ट | |
| مسوری | मिसूरी | ۶۶۳۸۰ | ۱۲۰۱۰۰۰ | سینٹ لوئس جیفرسن سٹی | सेंटलुइस, जेफरसन सिटी | |
| آئیووا | आईओवा | ۵۰۹۱۴ | ۶۸۳۰۰۰ | آئیووا سٹی | आईओवा सिटी | |
| ٹینیسی | टेनेसी | ۴۵۰۰۰ | ۱۱۴۶۰۰۰ | نیشول | नैशविल | |
| الاباما | अलाबामा | ۵۰۷۲۲ | ۹۵۶۰۰ | موبیلی مانگومری | मोबेली माटगुमरी | |

| نام ممالک بزبان | | رقبہ بحساب | آبادی | نام شہرات خاص بزبان | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اردو | ناگری | میل مربع | | اردو | ناگری | |
| مسیسپی | मिसीसिपी | ۴۶۱۵۱ | ۸۸۶۰۰۰ | نیچز جیکسن | नैचेज़, जेक्सन | |
| لوزیانا | लूज़िआना | ۴۶۴۳۱ | ۴۶۴۰۰۰ | نیوارلینس بیٹن روج | न्यूआर्लिअन्स बेटनरूज | |
| آرکینزاس | आरकैंज़ास | ۵۳۱۹۸ | ۳۴۰۰۰ | لٹل راک | लिटलरोक | |
| ٹیکزاس | टैकज़ास | ۲۳۶۳۲۱ | ۶۰۱۰۰۰ | آسٹن | आस्टन | |
| کالیفورنیا | कालीफ़ोर्निआ | ۱۸۸۹۸۱ | ۳۸۵۰۰۰ | سین فرانسسکو | सेनफ्रांसिस्को | |
| | | | | بنیشیا | बेनीशिआ | |
| منیسوٹا | मिनेसोटा | ۸۳۰۰۰ | ۱۸۳۰۶۶ | سینٹ پال | सेंटपाल | |
| نیومیکسیکو | न्यूमेक्सिका | ۲۱۰۶۴۴ | ۹۳۰۰۰ | سینٹا فی | सैंटाफ़ी | |
| یوٹا | यूटा | ۱۸۶۹۲۳ | ۵۰۰۰۰ | سالٹ لیک سیٹی | साल्टलेकसिटी | |

ضمیمہ نمبر ۳

| نام ممالک بزبان اردو | نام ممالک بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان اردو | نام شہرات خاص بزبان ناگری | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آریگن | ओरीगन | ۱۷۵۰۰۰ | ۵۲۰۰۰ | سیلم | सलेम | |
| واشنگٹن | वाशिङ्टन | ۱۱۰۰۰۰ | ۱۲۰۰۰ | اولیپیا | ओलिम्पिया | |
| نبراسکا | नेब्रास्का | ۳۸۵۰۰۰ | ۲۹۰۰۰ | | | |
| کینزاس | कैन्ज़ास | ۱۲۰۰۰۰ | ۱۴۴۰۰۰ | | | |
| ڈیکوٹا | डेकोटा | | ۵۰۰۰ | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |

ضمیمہ نمبر ۳ متعلقہ دفعہ ۱۴۶

## جنوبی امریکہ کی سلطنتوں کا حال

| نام سلطنت بزبان | | رقبہ بحساب | آبادی | نام دار السلطنت بزبان | | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اردو | ناگری | میل مربع | آبادی | اردو | ناگری | |
| گیانا | गिआना | ۱۵۰۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ | | | |
| وینزویلا | वेनीज्यूला | ۸۵۰۰۰۰ | ۱۳۵۰۰۰۰ | کاراکس | काराकास | ۳۵۰۰۰ |
| نیوگرینیڈا | न्यूग्रेनेडा | ۵۰۰۰۰۰ | ۴۳۶۳۰۰۰ | بوگوٹا | बुगोटा | ۴۲۰۰۰ |
| ایکویڈار | एक्वेडार | ۳۰۰۰۰۰ | ۵۰۰۰۰۰ | کوٹیو | क्विटो | ۷۶۰۰۰ |
| پیرو | पीरू | ۵۰۰۰۰۰ | ۲۱۰۶۰۰۰ | لایما | लाईमा | ۶۰۰۰۰ |
| بریزیل | ब्रेज़ील | ۳۱۰۰۰۰۰ | ۶۰۰۰۰۰۰ | رایوجنیرو | रायो जिनिरो | ۲۵۰۰۰۰ |
| بولیویا | बोलिविआ | ۴۵۰۰۰۰ | ۱۶۰۰۰۰۰ | چوکویساکا | चूकिसाका | ۲۰۰۰۰ |
| لاپلاٹا | लाप्लाटा | ۵۵۰۰۰۰ | ۵۳۰۰۰۰ | پیرانا | पेराना | ۸۰۰۰ |
| پیراگوے | पेरागोए | ۸۰۰۰۰ | ۶۰۰۰۰۰ | اسیمشن | असम्पशन | ۱۰۰۰۰ |

